بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ حمداً کثیراً ۔ الصلوٰۃ علی من ارسلہ بشیراً و نذیراً **قولہ** خدا تعالیٰ نے
جنس بشر یعنے بندوں پر ایک دین کہ حاصل دین مطابق امر الٰہی کہ اعتقاد و عمل و
عبادت کہ طریق مختلف ہین خواہ اسکی عقل مین آوے یا نہ آوے قبول کرنا ہے چنانچہ
عیسائیون مین تثلیث کو توحید جانتا ہے ۔ ہمارے یہان تری و تحھ یعنی ذات تری کو
توحید جانتا ہے **اقول** بیشک یہ سچ ہے کہ جنس بشر مکلف پر ایک دین جو مطابق
امر الٰہی ہے ہو قبول کرنا ہے لیکن ہر گروہ کا ہر شخص اسی بات کا مدعی ہے کہ ہمارا دین مطابق
امر الٰہی ہے حالانکہ یہ محال ہے کہ ہر فرقہ کا یہ دعوے حق ہو ورنہ اجتماع ضدین لازم
آجائے گا مثلاً سراوگ والے و نیز بعضے ہنود مدعی ہین کہ ذبح جانور کا حرام ہے اور
مسلمان و نصاریٰ و یہود و بعض ہنود جائز رکھتے ہین اسیطرح ایک فرقہ بت پرستی جائز
اور دوسرا ناجائز و کفر بتاتا ہے اور ضرور ہے کہ مطابق امر الٰہی ایک ہی ہوگا غور

گروہ جتنے فرقے خدا کو ماننے والے ہین ان مین اکثر ایسے ہین کہ خاص کر اون کا ایک شخص بانی و مظہر دین ہو کر مدعی ہوا کہ مین خدا کا رسول یا اوتار ہون اور وہی بانی چند قواعد بنا کر مظہر ہوا کہ یہ کلام خدا کا ہے اور خدا کا کلام اور خدا کا رسول واوتار جاننا اور ماننا مستلزم ہے اثبات کا کہ خدا کو پہلے جانئے پھر اوسکے کلام یا اوسکے رسول اور اوتار کو مانئے پس اگر خدا کا جاننا رسول یا کتاب سے ہو تو دور لازم آتا ہے جو یقیناً محال ہے لہذا ضرور ہوا کہ خدا کو عقلی دلیل سے پہچانئے گا اور عقلی دلیل ثابت کرتی ہے کہ تثلیث حقیقی کو توحید حقیقی جاننا بالکل غلط ہو اور بے سر و پا ہے ۔

ہرگاہ دو چیزین باہم باعتبار ذات کے ضدین اور دونون فی نفس الامر نقیضین ہون تو اونکا اجتماع محل واحد و زمان واحد مین ایک جہت سے محال ہے ۔ خواہ وہ دونون واجب ہون یا غیر واجب ۔ دیکھو واحد حقیقی کا ثلث صحیح نہین اور ثلاثہ کا صحیح ہے یعنے ایک ۔ اور تین نام ہے مجموعہ احاد ثلثہ کا پس اگر تثلیث حقیقی کو توحید حقیقی مانا جائے تو لازم آتا ہے کہ واحد جو جزو ہے احاد ثلثہ کا وہ کل ہو اور جزو کا کل ہونا عقلاً محال ہے ۔ اس محال سے علاوہ ایک محال اور لازم آتا ہے وہ یہ کہ اللہ تعالے مرکب ہو اجزاء غیر متناہیہ بالفعل سے اور یہ باطل ہے دیکھو صورت مذکورہ مین حقیقتہً کل و جزو ایک ہے اور جب کل مرکب ہو تو اجزا بھی مرکب ہونگے اور کل اپنے اجزا سے متحد

الحقیقۃ تہا اسیطرح او سکے جُزا پنے اجزا سے متحد الحقیقۃ ہونگے علےٰ ہذ القیاس
اجزا رالاجزا بہی وںیز لازم ہوگا کہ واحد حقیقی اپنے نفس کا اور واحد حقیقی ایک مثل
ثلثہ کا ہو یہ بدیہی البطلان ہے - پہر اگر کہو کہ تثلیث حقیقی ہا اور توحید اعتباری
انتے ہین اوسکا جواب یہ ہے کہ آیا ہر ایک متصف بصفات کمال ہے یا بعض میں
کوئی گون (صفتہ) اور بعض مین کوئی - جیسا بعضے ہنود سے سنا جاتا ہے صورت
اول مین برہان تمانع جاری ہوگی مثلاً فرض کرو ایک نے چاہا زید کو پیدا کرنا
دوسرے نے چاہا جسکو اول نے چاہا وہ نہ ہو اگر دونون کا چاہا ہو تو اجتماع ضدین
لازم آتا ہے ورنہ جسکے مطابق ہوگا وہ متصف بصفات کمال ہوا دوسرا ناقص
اور یہ خلاف مفروض ہے صورت ثانی بہی باطل ہے کیونکہ غیر مستجمع صفات
کمالیہ خدا نہین ہوسکتا یہ بہی خلاف مفروض ہوکیونکہ ہر ایک کو خدا مانا گیا ہے
بنا برین کہ تثلیث حقیقی مانی تہی اور توحید اعتباری -
اب اگر برعکس اسکے لو یعنے توحید حقیقی اور تثلیث اعتباری تو مآل اس دعوے کا
یہ ہوگا کہ واجب بسیط نہین مرکب ہے اسکا بیان مطولات مین مرقوم ہے مختصر یہ
کہ وہ اجزا سب کے سب ممکن ہونگے یا واجب یا بعض واجب بعض ممکن پہلی صورت
منافی ہے ذات واجب کی اور صورت ثانی منافی التیام ماہیۃ کے ہے اسلیے
کہ ہر واحد بے نیاز اور مستغنی ہوگا دوسرے سے (جیسا کہ شان واجب کی ہے)
پہر کیسے ترکیب ہوسکتی ہے صورت ثالث مین جزء ممکن محتاج و معلل جزء واجب کا

ہوگا - پھر واجب و ممکن کا مجموعہ واجب کیسے ہوسکتا ہے پس واضح ہوا کہ تثلیث کو
توحید جاننا غلط محض اور خیال باطل و وہم عاطل ہے جب ہرگاہ اصل نہین (کہ توحید ہے)
اوسکی ٹھیک نہین تو مطابقت امر کا کیا ٹھکانا ہے **قولہ** تمہارے علما سے تینون کا
تشفیع ہونا ثابت ہے **اقول** خیر الزاد سے اتنا معلوم ہوتا ہے کہ مومن مصداق آیت
آیت کے نہین نہ کہ آیت کو مثبت شفاعت کہا ہے تا کہ تم کہہ سکو مومن نہ ہوے تو کافر
ہو ہے ہان ہم کہتے ہین کہ مخاطب مشرکین ہین اور اس آیت مین دعوی مشرکین کا
استعمال ہے دیکھو مطالب اوسکا یہ ہے سفارش کرنے والا عاقل و مختار ہونا چاہیئے -
تینون کو نہ عقل ہے نہ کچھ لوجہ نہ کوئی اختیار پھر وہ تمہارے تشفیع کیونکر ہو سکتے ہین -
بقول کسیکے پیر خود در ماند شفاعت کسکی کرین **قولہ** توسل غوث اعظم الخ -
**اقول** ہماری شریعت مین ایسی باتون کا ہرگز ثبوت نہین - ہان انبیا اولیا -
شہدا کی شفاعت کرنا ثابت ہے **قولہ** جسکا نام اونھون نے شفاعت رکھا ہے -
اونکی توحید مین خلل نہین کرتے - ہماری توحید مین کیونکر خلل آتا ہے **اقول**
تمہاری توحید کا حال سابقاً معلوم ہو چکا ہے ہم کب کہتے ہین کہ تشفیع گننے سے تمہاری
توحید مین خلل آتا ہے بلکہ یہ کہتے ہین کہ بت تمہارے تشفیع ہی نہین ہو سکتے - تم
لاکھہ اونھین بنالو تو کیا ہوتا ہے **قولہ** شریک فی التسمیہ الخ **اقول** یہ تمام جزء نسبت
اسکا بیان طوالت ہے لہذا دونون مقدمون پر ذیل مین سب کے جواب مختصر
تحریر کرتا ہون -

## مقدمۂ اول

ایک دین کے بعض جزئیات امور اگر دوسرے دین کے بعض جزئیات کے موافق یا مساوی یا مشابہ ہوں تو اس سے یہ لازم نہین آتا کہ دونون دین حق یا مساوی درجہ کے ہوں یا دین مثلاً دہریہ کے یہان چوری کرنا خون ناحق کرنا بُرا ہی موحدین کے یہان بھی بُرا ہے علے ہذا انصاری تثلیث کے قایل ہین ہنود بھی لیکن یہ کوئی نہین کہہ سکتا کہ دہریہ اور موحد ایک ہین یا ہنود وانصاری برابر ہین۔ اسیطرح مسلمان نصارے یہود مجوسی بعضے ہنود گوشت کہاتے ہین اس سے یہ لازم نہین آتا ہے کہ سب کا دین بھی ایک سا ہوجاوے۔ غایت ما فی الباب یہ کہ اوس جزئی خاص مین فی الجملہ مساوات مسلم اور مسلم۔ پھر اسکا کیا نتیجہ۔

## مقدمۂ ثانی

اگر کوئی فعل کسی شخص نے کیا اور اوسکا رواج دیا رفتہ رفتہ اوسکو لوگ عوام سے دین مین شمار کرنے لگے اور وہی فعل دوسرے دین مین ہو عام اسباب سے کہ وہ واقعی اوس دین کا ہو یا مروجہ اس سے یہ لازم نہین آتا کہ وہ فعل دینیا ثانی مین عمدہ ہے اول مین بھی عمدہ ہو۔ یا جو عیب اس دین پر عاید ہوتا ہے وہی اسپر عاید ہو۔ پس تمہارے بتائے ہوے جزئیات سے بعض ایسے ہین کہ مسلمان اور ہنود دونون کے یہان برتے جاتے ہین لیکن بحکم مقدمہ اولی تساوی ایک دین کی دوسرے سے لازم کہان اور بعض امور جا ایسے ہین کہ عوام الناس یا ملحدون کے

نکھڑے ہوئے ہین اسلام کے نہین اور بحکم مقدمہ ثانیہ اوسکا و لائل سے عیب ثابت
تو اس سے اسلام پر کیا عیب ہے۔ اون جزئیات امور مشترکہ کے بیان سے مذہب
اسلام و ہنود سے مساوات ظاہر کرنا کیا نافع **قولہ** پر اپنی بیبیون پر حرام الخ
**اقول** سیر باغ وغیرہ شریعت مین مسلمانون کی عورتون پر حرام نہین بشرطیکہ
موافق شرع کے ہو اور کوئی خوف فتنہ وفساد کا نہو۔ اور پردہ تو تمنے بھی تسلیم
کیا ہے پھر اعتراض کیا۔ **قولہ** ہم ایسا ظلم عورتون پر روا نہین رکھتے
**اقول** اس سے بڑہکر اور کیا ظلم ہوگا کہ عورت بیوہ جو کبھی زوج سے ہم بستر
نہوئی ہو یا ہوئی ہی ایک دو دفعہ وہ تمام عمر زندہ درگور رکھی جاوے اور بے نکاح
ثانی مثل ماہی بے آب تڑپ تڑپ کر مرجاوے۔ اور مسلمانون مین جو ایسا کرتے
ہین وہ اول تو فرقہ عوام سے ہین دویم یہ فعل شرعی طور سے نہین بلکہ خلاف
شرع ہے محض رواجی بخلاف ہنود کہ اونکے یہان یہ امر امر دین سے ہے چنانچہ
گجراتی زبان کے اخبار مین جو مطبوعہ بمبئی واقع ۱۷۔ اگست سنہ ۹۰ء ہے
پنڈت صاحب مہتمم اخبار لکھتے ہین کہ موافق مذہب ہنود جب تک اوس سے
ایک زندہ ہو نکاح باطل نہین ہوتا اسیطرح ترکہ مین موافق شاستر لڑکے کے
وارث ہوتے ہین بیٹیان بالکل محروم سواے اسکے اور بہت ظلم صریح ہین جو عورتون
پر تمہارے یہان جاری ہین اور جائز بخلاف اسلام کہ ان مین سے ایک بھی
نہین **قولہ** خود تمہارے یہان ایک طریق حق نہین ٹھہرتا آپس مین اختلاف

رکھتے ہو الخ **اقول** اگر اختلاف ہونا موجب عدم حقیت اسلام ہے
تو مذہب ہنود بموجب تمہارے اقرار کے غیر حق ہے کیونکہ تم لکھ چکے
ہو کہ ہمارے یہان بھی کئی فریق ہین اور دراصل یہ لکھنا ہی غلط ہے
کہ تمہارے یہان ایک طریق حق نہین ٹھہرتا کیونکہ ہمارے یہان ایک
ہی طریق اہل سنت جماعت کا حق ہے اسی پر ہم بلاتے ہین اور جو اختلاف
اسکے اندر ہے وہ اختلاف لا اختلاف کا حکم رکھتا ہے اسواسطے کہ اصول
مین چارون مذہب ہمارے متفق ہین البتہ اختلاف فروعات مین ہے
جو اجتہادی ہے اور تمکو جنت ملنا تفریع ہے تمہارے دین کے حق
ہونے کے لئے اور وہ غیر ثابت ہے اور ہمارا امید وار جنت ہونا حسب
وعدہ حق ہے کہ دین کی حقیقت ہمارے بخوبی ثابت کا سنیطر علیک
عنقریب انشاء اللہ تعالے فانتظر **قولہ** تمہین کیا دلیل وتجربہ ہے
**اقول** ہمارے دین کی سچائی پر بہت سی ادلہ ہین منجملہ اسکے ایک
مخبر صادق کی پیشین گوئی ہے قال ابن المسیب اخبرنی ابو ہریرہ
ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قال لا تقوم الساعۃ حتی تخرج نار
من ارض الحجاز تضیٔ اعناق الابل ببصری کہا ابن مسیب نے مجھے
ابوہریرہ نے خبر دی کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے
کہ قیامت قایم نہ ہوگی تا وقتیکہ حجاز کی زمین سے آگ نکلے جس سے

روشن ہو جائین گی گردنین اونٹون کی بصرے مین انتہے امام نووی
شارح فرماتے ہین یہ تحقیق نکلی ہمارے زمانہ مین مدینے کے اندر ۶۵۴ھ مین
شرقی جانب سے یہ آگ اور تواتر کو پہونچا اسکا علم جمیع اہل شام و دیگر
بلاد کے نزدیک اور مجھے اوس شخص نے خبر دی جو اوسوقت مدینہ
مین موجود تھا ایسی خبر سوائے سچے پیغمبر کے کون دے سکتا ہے بخاری
ومسلم اس سے چارسو برس پہلے تصنیف ہو چکی تھی جسمین یہ خبر درج ہے
اب کون شک کرسکتا ہے ۔

**دوسری دلیل** قول حق تعالے کا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون
الآیہ ہمنے اوتاری یہ نصیحت (قران) اور ہم اسکے نگہبان ہین قرآن
کی یہ پیشین گوئی کہ اسکا نگہبان خدا ہے جس سے تغیر و تبدل سے یہ
محفوظ رہے گا کسقدر ٹھیک اور صحیح ہے واقعی آجتک ایسا ہی رہا اور
رہے گا کہ کوئی تغیر اسمین نہ ہوا نہ ہو جسکی شہادت مخالف بھی دیتا ہے
دیکھو آنرایبل ولیم میور اپنی کتاب کی جلد اول صفحہ ۲۷ مین لکھا ہے
نہایت قوی گمان پر ہم اقرار کرتے ہین کہ ہر ایک فقرہ قرآن کا صحیح او
اور بلا تبدل محمد صاحب کا کہا ہوا ہے اسکے نتیجہ مین جیساکہ وان ہیمر نے
کہا ہے یہ کہتے ہین کہ قرآن کو بالیقین ہم ایسا ہی محمد کا کلام سمجھتے ہین
جیساکہ مسلمان اسکو کلام الٰہی سمجھتے ہین انتہے جب تیرہ سو برس تک

انمین کوئی تغیر وتبدل نہ ہوا ایسا ہی یقین رکھو کہ آیندہ بھی یہ محفوظ
رہیگا اسکی حقیت کی بھی یہی دلیل ہے کہ کلام آلہی ہے تیسری دلیل
جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اُمی تھے کیسے پڑھے نہ لکہا کما ثبت
القرآن ایضاً اور بار ہا کفار کو سنایا گیا کہ یہ اُمی ہین اور کسینے اسکے
خلاف ثابت نہ کر رکھایا مسٹر جان ڈیون پورٹ اپنی کتاب کے صفحہ ۱۹
حاشیہ مین سوانح عمری حضرت عیسیٰ ع مصنفہ ابیان کے باب سے یہ عبارت
نقل کرتا ہے (حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم بے پڑہے تھے جیسے
حضرت موسیٰ انتھے ایس باوجود اُمی ہونے کے آپنے یہ دعوے کیا کہ
جس کسیکو اس کلام کے کلام آلہی ہونے مین شک ہو وہ اسکی مثل ایک سورة
ایک آیت بنا لائے باوجودیکہ سخت عناد کے عرب العربا مقابلہ نہ کر سکے جنکے
فصاحت و بلاغت کے عالم پر سکے جمے ہوئے تھے پھر صحت دعوے دین اور حقیت
وصحت رسالت مین کونسا تردد باقی رہا۔ ماسوا اسکے ہزارون معجزے اور پیشین گوئیان
اسلام کے حق ہونے پر دال ہین ہمنے صرف نمونہ کے طور پر اسی پر اختصار کیا۔
کیونکہ ہر جگہ یہی اظہار کیا ہے **قولہ** تو پھر جو تمہاری کتاب مین ہے -
یعنے بدلے نہ مانگے تبرا کہا - الی آخرہ **اقول** متعصب یہود و نصاریٰ مشرکین
مکہ کو یون سمجھاتے تھے کہ فلان معجزہ اس نبی سے طلب کرو جو انبیا راست
و پیشین گوئیان انبیائے سابقین و مخبرہ کتب سابقہ کے خلاف ہو اور

خلاف کے وقوع سے الزام اور تکذیب کا موقع خوب ہاتھہ آئے ۔ مثلاً
استثنا ر باب ۱۸ ۔ آیت ۱۸ مین ہے زمین او نکے لئے اون کے
بھائیون مین سے تجھسا ایک نبی برپا کرونگا اور اپنا کلام اوسکے منہ
مین ڈالونگا ۔ اس سے معلوم ہوا کہ نبی موعود کو خدا اپنا کلام ٹکڑے
ٹکڑے دیگا اسیطرح لیسعیا باب ۲۸ ۔ آیت ۱۰ حکم پر حکم حکم پر حکم قانون
پر قانون قانون پر قانون ہوتا جاتا تھوڑا یہان تھوڑا وہان الخ اس
عبارت سے معلوم ہوا کہ وہ قانون وحکم نہ ایک وقت مین اوترے گا
نہ ایک جگہہ اب اگر موافق استدعاے کفار (لن نومن لرقیک حتے تنزل
علینا کتبا نقرئہ یعنے ہم یقین نہ کرینگے تیرا چڑہنا جب تک نہ اوتار لاوے
ہم پر کتاب جو ہم آپ پڑہ لیوین) خداوند کریم وحکیم قرآن کو ایک وقت مین
نازل فرماتا تو یہود ونصارے وغیرہ کو یہ موقع ملتا کہ اگلے پیغمبرون
سے یہ خبر دی تہی کہ یہ قانون متفرق اوقات مین اوترے گا اور یہ ایک
وقت مین اوترا تو ضرور ہوا کہ بجواب اس استدعا کے یہی کہا جاوے ۔
سبحان ربی ہل کنت الا بشرا رسولا علے ہذا القیاس اور پانچ باتون کا وقوع
اپنے اپنے وقت اور محل پر کلام انبیا مین مذکور ہے اگر موافق خواہش
کفار عند السوال اونکا وقوع دکہایا جاتا تو میعاد مقررہ کا بطلان ظاہر تہا
لہذا جوابا سبحان ربی فرمانا عین برمحل ہوا دوسرا جواب عادۃ اللہ

سنت یون جاری ہے کہ موافق احوال قوم کے انبیا کو معجزے عطا فرما کر بھیجا جاتا ہے
نہ یہ کہ مرسلین علیہم کو وکیل بنا کر اختیار دیا جاتا ہو کہ جو چاہین محل بے محل وہ
طلب کرتے رہین اور انبیا بہی اونکو مقبول بنا دیتے ہوئے **تیسرا جواب**
اظہار معجزے کی غایت یہ ہوتی ہے کہ لوگ دیکہین اور تصدیق رسالت
کا کرکے اسکے واسطے سے ایمان لے آئین اور یہ فرع ہے اسبات کے کہ رسول
سے کوئی الجابہ بہی اونسے امید ایمان کی ہو اور جبکہ یہ طلب محض عناداً ثابت
ہے اور ایمان نہ لانا اسکا بہ قرائن قوی موجود ہو تو اوسوقت مین سوائے
سبحان ربی ہل کنت الا بشرا رسولا کے اور جواب ہی کیا چاہیے اگر کوئی
کہے کہ ان مشرکین کا معجزہ طلب کرنا عناداً ہی تہا اسکے لیے کیا ثبوت۔
اسکا جواب یہ ہے کہ خود الفاظ سوال سے یہ امر مترشح ہے (کہ یا ہمپر اپنے
کہے بموجب آسمان ٹکڑے ٹکڑے کرکے گرادے) بہلا کوئی عاقل طالب
حق یہ کہے گا کہ یا یہ کام کر نہین تو آسمان ہمارے اوپر گرا کر ہمکو مار دال
یہ باتین عناد کی نہین تو کیا **قولہ** جب ندیان روان نہ کرسکے
پہر معجزات کیسے الخ **اقول** ندیان روان نہ کرنا مستلزم اس امر
کا نہین کہ کسی معجزے کا صدور ہی جناب رسالت سے نہ ہوا ہو
ورنہ دلیل ملازمہ بیان کردو کیا ہے اسیطرح معجزہ شق القمر آسمان کے
ٹکڑے نہ کر دینے سے باطل نہین ہوتا اسلیے کہ اولاً تو آسمان کا ٹکڑے

ہونا وقت پر موقوف ہے دوسرے اونکی ہلاکت کا باعث ہی تہا۔
بخلاف شق القمر کے اور فرشتون کے نہ اوتارنے کا جواب ہی خود قرآن
نے دیا ہے باین طور کہ اگر رسول فرشتے ہوتے جب ہی کفار کو شبہہ رہتا
اور اونکا لا علاج وہم رفع نہ ہوتا اسلئے کہ فرشتے اگر اصلی صورت پر آتے تو
اونکے دیکہنے کی طاقت انکی آنکھ مین کہان اور اگر انسان کی صورت
مین ہوتے تو اونکی تکذیب کرکے مثل درخواست سابقہ پہر بہی درخواست
کرتے **قولہ** ہزاہل مذہب اپنے ابائی مذہب کی قید مین عادۃً معروف
الخ **اقول** ہرچند کہ سر و نہ ہو آبائی مذہب پر مگر اس سے آبائی مذہب کی
مفید ہونے کی دلیل کیا ہے اور طالب حق حق کے روبرو مصیبت کو مصیبت کب
شمار کرتا ہے اور دشمن کے خوف سے راہ حق چہوڑنے کیا دنیا مین کوئی ایسا ہی
آدمی ہے کہ اپنے ضروری کام سے (اور وہ کسی مصیبت کے) منہ موڑے
نہین ہرگز نہین **قولہ** تصدیق مین دیکہے خدا کے الخ **اقول** مین دیکہے
کا عذر ہر فرقہ مین ہے علاوہ ازین اسلام مین بن دیکہے اوسکی وحدانیت
کو دیدہ سے زیادہ ثابت کر دکہایا ہے مگر جب اولہ کو دیکہو ہی نہ سوچے تو کیسے
گر نہ بیند بروز شپرہ چشم * چشمۂ آفتاب را چہ گناہ ۔ اور اگر دیکہنے کی تہر جانی
اور منتر قسمت کو اب ہونا ہے **قولہ** کتب ہی ہر چہار مذہب مین دیکہو تو احکام رسالت
کے سوا سب حق شناسی مین ہم مختلف ہین **اقول** چارون مین حق

کی توحید (جو مدار و مدار دین کا ہے) ایک ہی طرز سے ہے اور صفات
باری ہی اوسی عنوان سے ثابت یہ نہین کہ ایک مین توحید ہے اور ایک
تثلیث - اور ناسخ منسوخ اخبار مین نہین ہوتا - احکام مین ہوتا ہے جسکی صورت
یہ ہے کہ ایک وقت مین اہل زمانہ کے موافق ایک طرز سے حکم ہوا دوسرے وقت مین
اوسوقت کے مناسب دوسرے طرز سے حکم ہوا یہ نہ خلاف عقل ہے نہ خلاف نقل اگر
ہو تو بیان کرو - طرہ یہ کہ چار جگ کے حال سے معلوم کرلو کہ ہنود کے یہان بہی
ناسخ منسوخ ہے اور بائبل مین تو کچھہ حد ہی نہین **قولہ** اسمین بہی اختلاف
موجود ہے **اقول** قران مین کوئی اختلاف موجود نہین اگر ہو تو بتاؤ
ہان بعض آیات ناسخ و منسوخ ہین جسکی خبر پیغمبر سے معلوم ہو چکی اسکو کوئی اختلاف
نہین کہہ سکتا **قولہ** اپنا جیسا دوسرے کو خدا ہی کے واسطے چاہنا —
**اقول** سمجھہ مین نہین آتا کہ اپنے طرح دوسرے کو خدا کے لئے چاہنے مین
سائل نے عیب کیا دیکھا **قولہ** تلاش دہ دردہ پہر آداب وضوء
غسل بجالایا مگر اسراف کیا الخ **اقول** طہارت مین بالخصوص دہ دردہ کی
تلاش ضرور نہین وہ تو مفید ہے اسبات کے واسطے کہ نجاست گرنے سے
مثل چاہ وغیرہ ناپاک نہین ہوتا - یہ کسنے کہا کہ دہ دردہ نہ ہو تو وضو ہی نہین
ہو سکتا - اور اسراف سے گنہگار ہونے مین اسلام کا کیا قصور - کیا شارع نے
تنبیہ نہین کردیا کہ یون خرچ کرو اور یون نہ کرو اور آداب مین وقت کا [illegible]

کیا معنی - یہ تو خود عبادت ہے - اسیطرح قرأت مین قصداً غلطی کرنے کا
مواخذہ ہے جو ہر ملت مین مسلم ہے غلطی سہواً ہو تو اوسکا مواخذہ نہین - ایسے
ریا کی برائی ہر ملت مین ہے بلکہ اسلام نے تو اس بیماری کو علاج کے ساتھ
بیان کر دیا ہے - جو کوئی اس ضمن مین ریا کے مبتلا ہوا وہ روانہ کرے
اس سے اسلام کا کیا نقصان - کیا سب نمازی ریا ہی سے پڑھتے ہین ا نہین
اسکا ثبوت سے کیا - نماز ایک جسمانی ہے ایک روحانی ثانی مین البتہ حضور و
خشوع و خضوع قلب پر لی درجہ کا ہے جو خاص خاص سے ہوتا ہے اور اول مین
بہ نیت خالص توجہ الی اللہ ہونا شرط ہے نہ حضور بالاستیعاب **قولہ** حسن
خاتمہ کا یقین محال ہے الخ **اقول** یہ ٹھیک ہے لیکن عدم حسن خاتمہ کا یقین
بھی ہے علے ہذا القیاس پھر ایمان لانے مین جو موافق قول مخبر صادق کے ہے
کیون تاخیر کیجائے - اور دنیوی معاملات مین دوست دشمن سب برابر
ہین کبھی ان کو فتح اونکو شکست کبھی اونکو فتح انکو شکست - اسلئے کہ
ایمان دنیا کے لئے نہین آخرت کے لئے ہے اوسکا ثمرہ بھی وہین پورا پورا
ملیگا - البتہ جہان خداوند جہان نے فتح اہل اسلام کا وعدہ کیا ہے او موقت
ہے - فتح اہل حق کا حصہ ہوتی ہے ایسے واقعات قرآن مین بہت
مذکور ہین مثلاً خدا فرماتا ہے - انما المشرکون نجس فلا یقربوا المسجد الحرام
بعد عامہم ہذا - بے شک مشرک پلید ہین یہ مسجد الحرام کے پاس نہ آوین اس

اے گروہ اہل اسلام اس رسالہ کو خریدو اور اپنی آل و اولاد کو پڑھاؤ

تاکہ پادریوں کے فریب سے بچو

## وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ

الحمد للہ کہ یہ رسالہ راستی کا مقالہ تنقیح و توضیح مسئلہ ابن اللہ و
کفارہ و تثلیث کے بیان میں عیسائیوں کی ہدایت سے مالامال اعنی

# صمصام بشیر علی عنق اعداء الکبیر

(یعنی عیسیٰ)

از تالیفات ماہر علوم عقلیہ و نقلیہ مولانا مولوی محمد بشیر الدین صاحب دام فیضکم

حسب فرمایش

مؤلف صاحب ممدوح و احقر العباد محمد مصطفےٰ ولد حاجی احمد یار صاحب
قریشی فاروقی ساکن شہر بھیرہ ضلع شاہپور حال وارد دہلی

سنہ ۱۸۹۱ ء

مطبع افتخار دہلی میں منشی محمد ابراہیم کے اہتمام سے چھپا

ہونیکو دنیا میں تشریف لانے تھے تو وقت صلیب پانے کے چیخی اور چلائے کیوں اور ضعف اور نالے کیوں کئے اور ایلی ایلی لما سبقتنی کیوں فرمایا حالانکہ ہر عاقل خبیر بلکہ ہر ایک برناؤ پیر جانتا ہے کہ جو کوئی اپنی خوشی سے اپنے واسطے ایک کام معین کرتا ہے اُسمیں کبھی چیختا چلاتا نہیں پس جزع فزع ثبت نارضامندی کو ہے اور نارضامندی مبطل کفارہ ہے **دلیل پنجم** یہ کہ اگر گناہ موجب عذاب ابدی ہے تو لازم آتا ہے کہ معاذ اللہ مسیح بھی عذاب ابدی میں بطریق اولیٰ گرفتار رہیں اسلئے اُنہوں نے تمام گنہگاروں کے گناہ اُٹھائے ہیں اور وہ گنا ہگار بصورت عدم فدیہ و کفارہ کے عذاب ابدی اُٹھاتے اسی طرح یہ بھی اُٹھاویں العیاذ باللہ جیسا کہ مسیح مجموعہ ہیں اللہ اور انسان کا ویسا ہی مجموعہ ہیں سب گناہ اور گنہگاروں کا **دلیل ششم** یہ ہے کہ موجب تقریر کفار کے لازم آتا ہے کہ اس کفارہ کے پہلے سب انبیاء وغیرہ بسبب اپنے گناہوں کے عذاب میں گرفتار ہوں اور فرعون اور موسیٰ علیٰ نبینا و علیہ السلام اور نمرود اور ابراہیم علیٰ نبینا و علیہم السلام معاذ اللہ سب دوزخ میں پڑے ہوں اور بعد اس کفارہ کے سب نجات پا گئے ہوں پس فرعون اور نمرود کے کفر اور ابراہیم اور موسیٰ علیہما السلام کے نبوۃ میں در باب حفظ عن العذاب کچھ فرق نہ ہوا **دلیل ہفتم** یہ کہ مسیح نے انسان موجودین اپنے زمانہ کے گناہ اُٹھائے یا سب کے خواہ سابق ہوں خواہ مسبوق اگر موجودین کے اُٹھائے ہوں تو اس صورت میں لازم آتا ہے کہ سابق اور لاحق کے واسطے اور کفارہ کی حاجت ہو اور اگر سب کے جیسا کہ ظاہر ہے تو لازم آتا ہے وجود صفت کا بدون وجود موصوف کے یعنی گناہ کرنیوالا موجود نہ ہو بلکہ فنا ہوا ہو یا ابھی تک پیدا نہ ہوا ہو اور اُسکا گناہ موجود ہو کہ مسیح اُسے اپنے اوپر اُٹھالیں اور یہی لازم آتا ہے کہ دجال بھی نجات پاوے اور یہ بھی باطل ہیں دونوں شقوں پر کفارہ متصور نہیں **دلیل ہشتم** یہ کہ اگر یہ کفارہ صحیح ہو تو لازم آتا ہے دور یا تسلسل اسواسطے کہ جب مسیح نے سب کے گناہ اُٹھالیے اور آپ گنہگار ٹھہرے تو محتاج ہوئے منجی ہونے اور ہر گنہگار کے واسطے ایک منجی اور کفارہ تمہارے اعتقاد کے بموجب ضرور ہے پس مسیح علیہ السلام کے واسطے بھی منجی اور کفارہ ضرور ہوا ورنہ معاذ اللہ ابد تک دوزخ میں رہتے تین دن بعد کبھی نہ نکل سکتے اسیطرح دوسرے منجی اور کفارہ میں کلام کریں گے اگر منجی و کفارات سابقہ میں سے کسو کو کفارہ لاحق کہو گے تو دور ہے ورنہ تسلسل ہے **دلیل نہم** یہ اگر کفارہ ممکن ہو تو لازم آتا ہے کہ جمیع احکام دینی مثل حدود و قصاص و تعذیرات باطل ہوں اسلئے کہ جو جرم سنگین سے سنگین تر صادر ہوگا اسکی بھی سزا مسیح اُٹھا چکے اب مجرم کو سزا دینی بڑی بے انصافی ہے حالانکہ مسیحی سزا دیتے اور دیتے ہیں پس معلوم ہوا کہ کفارہ باطل ہے اور اگر مسیحی یہ عذر کریں کہ کفارہ سے عذاب اُخروی ساقط ہوا نہ دنیاوی اگرچہ یہ تخصیص و عذر خلاف مسئلہ کفارہ کے ہے لیکن اب یہ کہا جاوے گا یہ کمال ظلم ہے کہ اللہ ایک چیز کو جرم بخالنے اور سزا نہ دے اور حکام سزا دینا تجویز کریں باہم بہ اضی خدا مدعی راضی نمیشود **دلیل دہم** یہ کہ اگر کفارہ صحیح ہو تو لازم آتا ہے کہ کسو کو طاعت کی ضرورت نہ رہے اسلئے کہ بسبب کفارہ مسیح کے جملہ انسان کی حیات ابدی اور نجات ابدی ہو چکی اسواسطے کہ مانع حیات ابدی و نجات سے گناہ تھا کہ وہ زائل ہوا اب عمل خیر اور طاعت کی کیا ضرورت رہی باوجودیکہ حواری بندگی کے پابند تھے اور واسطے طاعت کے مؤکد تھے **دلیل یازدہم** کہ میں پوچھتا ہوں مسیح نے بعض گناہ اُٹھائے یا کل گناہ صغیرہ ہوں یا کبیرہ اگر بعض اُٹھائے

اور مرکب نہیں ہے بلکہ ہر واحد مفرد بسیط ہے اور اَب عالم اور عاقل ہے اور ابن اُسکی صورت علمیہ اور عقلیہ ہے اور علماء مسیحی ولادت سے ارادہ کرتے ہیں انبثاق یعنی ظہور فی الخارج یا خروج زندہ کا زندہ سے اور یہ اعتقاد کرتے ہیں کہ مسیح میں دو طبیعتیں ہیں ایک طبیعت الٰہی یعنی لاہوتی دوسری طبیعت ناسوتی (کما فی شرح المواقف ۱۲) اور ان دونو طبیعتوں کا اقنوم واحد ہے وہ اقنوم اللہ یا اقنوم ابن اللہ کا ہے اور الوہیت ابن کے باپ کی طرف سے ہے اور انسانیت ماں کی جانب سے اور دونو ایک شئے کہلاتی ہیں یعنی مسیح علے نبینا وعلیہ السلام اور لاہوت نے مسیح کے جسم میں حلول نہیں کیا بلکہ جسم کو استعمال میں لایا اور جب خلق میں اختلاف پڑا اور انبیاء کی اطاعت مخلوق نے نکی اب نے چاہا کہ سب کو ہلاک کرے اور عذاب دیے ابن نے معارضہ کرکے کہا کہ مجھے جانے دے میں مخلوق کو سمجھاؤنگا پس مجسم ہوکر مخلوق پاس آیا اور تمام رنج اُٹھائے اور علماء مسیحی نے اضافات اور نسب کی یہ تشریح کی ہے کہ اللہ میں چار اضافتیں ہیں فاعلیۃ التولید یا ابوت اب میں مفعولیۃ التولید یا بنوت ابن میں فاعلیۃ الانبثاق اب اور ابن میں معاً اسطرح کہ گویا دونو ینبوع واحد ہیں اقنوم ثالث کی مفعولیۃ الانبثاق روح القدس میں یعنی اقنوم ثالث میں اور فرماتے ہیں کہ اللہ میں چار خواص ہیں دو مختص اب میں ایک خاصہ یہ ہے کہ جامد ہے یعنی غیر منبثق اور غیر مولود دوسرا خاصہ ابوت ہے اور ایک مختص بابن ہے یعنی بنوت اور ایک مختص بروح القدس یعنی انبثاق اور تسمیۃ اقانیم ثلثہ کا باقنوم اول اور ثانی اور ثالث بموجب مدارج اور ترتیب خروج کے ہے اور اقانیم تین سے کم زیادہ نہیں ہوسکتے ہیں اسلئے نسبتیں اور خواص چار سے متجاوز نہیں ہوسکتے ہیں لیکن حواریوں کے وقت سے باہم اختلاف تھا ایک عقیدہ پر سب عیسائی متفق نہ تھے **ابیونین وقیرنتیوس وپولس الشمشاطی۔ وفوطین** صحیح اعتقاد کرتے تھے کہ مسیح فقط انسان ہے اللہ نہیں اور معاً انسان اور اللہ ہے بلکہ بسبب اعمال صالحہ کے اللہ کے نزدیک فضل اور بزرگی پائی اور اصحاب **مانیش** اس بات کے قائل تھے کہ مسیح ابن اللہ ہے انسان تھے بجسد حق بلکہ مثل انسان دکھائی دیتے تھے اور فی الحقیقت جسم انسانی نہ تھا اور **ولنطیوش** گمان کرتا تھا کہ مسیح کے واسطے جسد حق تھا یعنی فی الحقیقت جسم تھا لیکن اُنہوں نے وہ جسم اپنی کواری ماں سے یعنی حضرت مریم سے حاصل نہیں کیا تھا بلکہ وہ جسم آسمان سے لائے تھے اور پولینار یہ خیال کرتے تھے کہ اللہ کے کلمہ سے کچھ تھوڑا جسم بن گیا تھا اور ماربوثوس یہ لکھتے تھے کہ مسیح کو جسم تھا اور عوض نفس کے کلمۃ اللہ اُنکے جسم مبارک سے متعلق تھا اور قاتولیقی یعنی یونانی یہ اعتقاد رکھتے تھے کہ مسیح میں دو طبیعتیں ہیں لاہوتی اور ناسوتی جیسا اوپر یعنی مفصل بیان کیا اور کہتے ہیں کہ ہمنے قبول کی قوت اب سے اور حکمت ابن سے اور عفافت روح القدس سے +

**عقیدہ علماء مسیحی** اجمالیہ: اعتقاد ایک خدا کا تثلیث میں اور تثلیث کا وحدت میں چاہیئے اِن تینوں کو شخص جدا جدا یا تین جنسیں الگ الگ نہ سمجھے اسلئے کہ باپ اور بیٹا اور روح القدس واجب الوجود ہیں اور لاہوت باپ کا اور لاہوت بیٹے کا اور لاہوت روح القدس کا ایک ہے اور جلال متشابہ اور مجد ابدی ہے اسلئے باپ اور بیٹا اور روح القدس ہیئت میں ایک دوسرے کی مانند ہیں اور باپ کی کوئی علت نہیں اور بیٹے کی کوئی علت نہیں اور روح القدس کی کوئی علت نہیں

بیان عقائد مذاہب عیسائی

عقیدہ علماء مسیحی کا

اور باپ محدود نہیں اور بیٹا محدود نہیں اور روح القدس محدود نہیں اور باپ ازلی ہے اور بیٹا ازلی ہے اور روح القدس
ازلی ہے نہ اسطرح کہ ازلی تین ہوں اور غیر محدود تین ہوں یا غیر معلول تین ہوں بلکہ غیر معلول ایک ہے اور غیر محدود ایک
اور ازلی ایک ہے اور باپ قدرت والا اور بیٹا قدرت والا اور روح القدس قدرت والا نہ اسطرح کہ قدرت والے تین ہیں بلکہ قدرت
والا ایک ہے اور باپ الہ اور بیٹا الہ اور روح القدس الہ نہ اس طرح کہ تین الہ ہوں بلکہ ایک الہ ہے اور باپ رب ہے اور بیٹا
رب ہے اور روح القدس رب ہے نہ اسطرح کہ تین رب ہوں بلکہ ایک رب ہے اور ہم جس طرح اعتقاد رکھتے ہیں کہ ہر ایک اقنوم
الہ ہے اسیطرح اجماع مذہب کا لحاظ کرکے تین الہ یا تین رب نہیں کہہ سکتے کیونکہ باپ عمل و خلقت میں کسی سے صادر نہیں
ہوا اور بیٹا فقط باپ سے ولادت میں صادر ہوا نہ عمل و خلقت میں اور روح القدس باپ اور بیٹے سے صادر ہوا ایجاد میں
نہ عمل اور خلقت میں پس باپ ایک ہے نہ تین اور بیٹا ایک ہے نہ تین اور روح القدس ایک ہے نہ تین اور ان تینوں میں
کوئی مقدم اور متاخر اور بڑا چھوٹا نہیں بلکہ تینوں ازلی اور ہم مثل ہونے میں موافقت رکھتے ہیں اس لئے تثلیث میں توحید اور
تثلیث توحید میں پوجی جاوے پس طالب نجات کا اعتقاد تثلیث کا رکھے اور اعتقاد اپنا کامل کرے اس بات سے کہ رب ہمارا
عیسے نجات ابدی کے لئے مجسم ہوا کیونکہ دین مضبوط یہ ہے کہ ہم اعتقاد دل میں اور اقرار کریں کہ رب ہمارا عیسٰی خدا کا بیٹا الہ اور
انسان ہے الہ ہونا اسکے باپ کی طرف سے ہے اور اس لحاظ سے کہ سب عالم سے پہلے مولود ہوا اور انسانیت اسکی ماں کی طرف
ہے اور اس لحاظ سے ہے کہ عالم ناسوت میں پیدا ہوا اور وہ پورا الہ اور پورا انسان ہے صاحب نفس ناطقہ اور بدن انسانی کا
[illegible] بھی لاہوت میں مماثل باپ کے ہے اور ناسوت میں اسکا بنایا ہوا اور وہ الہ اور انسان ہے مگر وہ نہیں بلکہ دونوں ایک
مسیح ہے اور وہ ایک ہے اور لاہوت نے جسم میں حلول نہیں کیا بلکہ جسم کو استعمال میں لایا اور ان دونوں میں اتحاد شخصی ہے
جیسا کہ مجموع بدن اور نفس ناطقہ کا انسان ہوتا ہے ایسا ہی مجموعہ الہ اور انسان کا ایک مسیح ہے وہ ہماری نجات [illegible] تکلیف اٹھا
اور جہنم میں گیا اور تیسرے دن مردوں میں سے اٹھکر آسمان کو عروج کیا اور خدا کے مقتدر کے داہنے ہاتھ پر بیٹھا اور وہاں سے [illegible]
کو پھر آویگا اسکے آنے کے وقت سب مردے اپنے بدنوں کے ساتھ زندہ ہونگے اور اپنے اعمال کی جزا پاوینگے نیک لوگ حیات ابدی
کے اور بد لوگ آتش دایمی کے پس یہ اعتقاد اجماعی ہے بدون اس پر ایمان لانیکے نجات نہیں ہو سکتی اور جلال باپ اور بیٹے اور
روح القدس کا جیسا کہ ازل میں تھا ویسا ہی اب ہے اور ویسا ہی ابد تک رہیگا آمین اور مارٹن لوتھر یہ اعتقاد کرتے ہیں [illegible] مسیح مجسم ہوا
سب عوارض انسانی اٹھانے پڑے پس اسلئے جہنم میں جا کر عذاب پایا بعد اسکے نکلا اور اپنے ساتھ ان سب لوگوں کو جو اسکے پہلے
جہنم میں عذاب پاتے تھے نکال لایا

بیان عقیدہ علماء محمدی بطور جواب

**بیان عقیدہ علماء محمدی بطور جواب** - اہل اسلام تثلیث کے منکر ہیں
اسے محال بالذات بتاتے ہیں اور ان جمیع تقادیر پر منع وارد کرکے مطابق دلیل عقلی اور نقلی کا کرتے ہیں اور میری غرض اس توضیح اور
تشریح اور نقل اقوال علماء مسیحی سے یہ ہے کہ اکثر مسیحی باوصف ادعائے علم و فضل و دعوی تبحر کے بعض امور عقائد و قوانین مذکورہ سے کہ
نجات انہیں پر منحصر ہے لاعلم ہیں وقت ایرادات اہل اسلام کے صاف انکار کر جاتے ہیں مثلاً بعضے پادری صاحب بشد و مد انکار کرتے
ہیں کہ مسیح داخل جہنم نہیں ہوا یہ مسیحوں پر افترا ہے لیکن یہ نہیں سمجھتے کہ یہ افترا قدما مسیحوں نے باندھا دیکھو کتاب قسیس [illegible]

توضیح کرتے ہیں اور قیود لگا کر اپنے تئیں دقت میں ڈالتے ہیں ابتداءً کیوں نہیں کہتے کہ ہم اس مسئلہ کو خارج از عقل جانتے ہیں اسلئے کچھ توضیح وتشریح نہیں کرسکتے جہلا کے بہکانے کو تمثیلیں دیکر اور قیدیں لگا کر توضیح بخوبی کرینگے اور جب ہر طرف سے اعتراض وارد ہونگے تو فرما دینگے کہ یہ مسئلہ خارج از عقل ہے ہم اسکو بیان نہیں کرسکتے حیف کی بات ہے کہ علماء مسیحی نے العیاذ باللہ حضرت مریم کو داخل دائرہ الوہیت کیوں نکیا اور چار اقنوم کس لئے جانتے اب - زوجه - ابن - روح القدس - ذات یا وجود کا نام اب علم وحکمت کا نام ابن حیوۃ کا نام روح القدس رکھا زوجہ کا نام راحت وسرور رکھتے اور زوجیت روحانی کے قائل ہوتے یعنی یہ کہتے کہ علاقہ زوج اور زوجہ میں ایسا ہے کہ اُسے بزوجیت تعبیر کرتے ہیں یعنی پیدا ہونا لڑکے کا بے استعانت انسانی روح القدس کے صدقہ سے اور باقی تمام تقریریں اسمیں جاری کرتے بلکہ جناب پولوس مقدس کو بھی داخل حیطۂ اُلوہیت کرکے ایک اقنوم اُنکے زیادہ کرتے اُسکا نام تلمیذ رکھتے اور یہ توضیح کرتے کہ ایسا تلمذ نہیں جیسا انسان کو انسان سے ہوتا ہے بلکہ وہ تلمذ روحانی ہے کہ بلا اتحاد ذات جسم بصور خاص بطفیل روح القدس حاصل ہوا اور اسے ہم تلمذ روحانی تعبیر کرتے ہیں اور باقی تقریر سابق بعینہ اسمیں جاری فرماتے اور پانچ اقنوم مانکر وحدت فی التجنیس کا اعتقاد کرتے بلکہ اگر سب حواریوں کو بھی آلہ تسلیم کرکے اتحاد ذاتی کا اقرار کرتے تو ان حواریوں کو شکوہ نرہتا اسواسطے کہ ابن اللہ کا اطلاق اُنپر بھی آیا ہے ایک ابن کے واسطے اقنوم فرض کرلے سے باقی بیٹوں کو باپ کی زندگی میں اس فیض سے محروم رکھنا بُری بات ہے اور اگر ان حواریوں کے واسطے نئی اقنوم زیادہ نہ کرتے تو اقنوم ابن کے ساتھ ان سب کو متحد کرکے اقانیم تین ہی رکھتے اور کہتے کہ جیسے اب تین کے ساتھ متحد ہے اور ایک ہے ابن بھی بارہ کے ساتھ متحد ہے اور ایک ہے اور حضرت مریم کو اقنوم روح القدس سے متحد کرتے کہ اُنہیں دونوں کی بدولت حضرت عیسےٰ نے وجود قبول کیا - اگر علماء مسیحی ایسا کرتے تو یہ مسئلہ کچھ ممکن اور موافق عقل ہوکر ساقط الاعتبار وغیر معتمد نہ ٹھیرتا بلکہ جب بھی محال اور خلاف عقل رہتا اور نجات کو کافی ہوتا اور جیسے اشارات سے تثلیث کو نکالتے ہیں ویسے ہی اشارات سے یہ بھی نکل سکتا تھا بلکہ اسکے استخراج کو اور بھی بہت اشارات انجیل میں موجود ہوجاتے اعاذنا اللہ عن مثل هذه الاباطیل والکفر

خلاصہ سب تقریر کا یہ ہے کہ علماء مسیحی کی اس تقریر بموجب حصر اقانیم کا تین میں نہیں رہتا ہے آب میں بطور نقص اجمالی کے کہتا ہوں کہ مسئلہ تثلیث کا باطل ہے اسواسطے کہ اگر یہ مسئلہ صحیح اور ایمانی ہوتا اور نجات اسی پر منحصر ہوتی تو ضرور تہا کہ انبیاء سابق اپنی اُمت کو اسکی تعلیم کرتے اور اسے بتصریح وتوضیح ہر ایک کے روبرو بیان کرتے - اور کتب عہد عتیق سے ظاہر ہے کہ کسی نبی نے تثلیث نہیں بیان کی بلکہ وحدت صرف کی تاکید کی بلکہ مسیح نے بھی تا وقت صلیب یہ مسئلہ بتصریح وتوضیح کبھی بیان نہیں فرمایا پس ثابت ہوا یہ مسئلہ باطل ہے ورنہ لازم آتا ہے کہ انبیاء سابق کی نجات نہوتا ہا قہ چہ رسد اور معذب بعذاب ابدی رہیں مگر علماء مسیح سے کچھ بعید نہیں کہ قائل ہوجاویں انبیاء کے معذب اور دوزخی ہونے کے اور

دعوی کرلیں کہ مسیح اُنہیں دوزخ سے اپنے ساتھ نکال لائے اور مارطروس کے قول سے استشہاد کرلیں اسلیئے میں نقص نسبت حواریوں کے کرتا ہوں اِس تقریر سے کہ اگر ایمان اس مسئلہ پر واجب اور نجات اسی پر منحصر ہوتی تو مسیح صاف اور صریح تثلیث کی تعلیم کرتے اور تقریر مسلمہ مسیحیاں حواریوں کو سمجھاتے اور حواری بھی اس تعلیم کو صاف اور صریح بیان کرتے جیساکہ وحدت صرف کو بتاکید اکید صاف اور صریح بیان کیا کرتے تھے نہ یہ کہ ایسے امر عظیم دینی کو ایسا معطل رکھتے کہ بعد حوارین کے مجتہدین مسیحیوں نے بدقت تمام اشارات رکیکہ سے نکالا اور لطف تو یہ ہے کہ جناب پولوس مقدس کو بھی یہ نہ سوجھی تھی جبکہ مسیح اور حواریوں نے اِس مسئلہ کو بیان نکیا تو معلوم ہوا کہ اُنکا یہ اعتقاد نہ تھا اِسلیئے کہ نبی اظہار عقائد ایمانی کے واسطے مبعوث نہ چھپانے اور بہکلانے کے لئے اور انبیار کا یہ اعتقاد نہونا دلیل بطلان اس مسئلہ کی ہے اور جو علمار مسیحی نے اِس مسئلہ میں مبنی علیہ ٹھیرایا ہے اور قیود ذات اور توضیح سے تطویل دی ہے مباحث آیت میں آئیر تعرض کرونگا اور واضح رہے کہ ہرگز استخراج اس مسئلہ کا اشارات کتب مقدسہ سے ممکن نہیں بلاقرینہ صادقہ اپنے توہمات باطلہ سے غلطیاں کی ہیں صرف منع اور مطالبہ قرینہ کا اُسکے ابطال کو کافی ہے اِسلیئے کہ علمار مسیحی نے اثبات اس مسئلہ کو اشارات کتب مقدسہ پر منحصر رکھا ہے دلائل عقلیہ و نقلیہ سے دست بردار ہوئے ہیں مجھے بھی اُسکے ابطال میں زیادہ طول ضرور نہیں ✦

## بحث اول بیان اقنوم میں



**عقیدۂ علمائے مسیحی** - معلوم کرنا چاہیئے کہ علمار مسیحی اسبات پر متفق ہیں کہ اللہ جسم نہیں روح ہے واحد - حی - عالم - قادر - عاقل - ازلی - سرمدی - اکبر - اعظم - خیر محض - طویانی - مرید یعنی صاحب ارادہ حافظ الموجودات ہے مرکب اور زمانی اور مکانی اور متغیر اور محول اور مضبوط نہیں ہے اُسکا فضل بے انتہا ہے اور قبل وجود اشیار کے سبب عالم تھا قادر ہے جمیع اشیار پر اگرچہ پیدا نہ کرے اِسلیئے کہ علم اور قدرت اُسکی ذات سے ہے ابد سے یعنے علم و قدرت قدیم ہیں گو تعلقات حادث ہوں اور علم و قدرت بلکہ جمیع صفات عین ذات الٰہی ہیں جس طرح قیس فلیبس نے تصریح کی ہے کہ صفات خلایق کو عرضی ہیں اللہ کو واجب لذاتہ ہیں اور جو صفات کہ خلائق کو موجود ہیں وہ غیر اور متفاضل ہیں اور صفات اللہ کی عین اور غیر متفاضل ہیں اور کوئی صفت نقصان کی اللہ میں نہیں ہر صفت اللہ میں افضل اور اکمل ہے - **بیان علمار محمدی بطور جواب** - اب مجھے تشخیص اس امر کی ضرور ہے کہ فرض کرنا اقانیم کا مستلزم نقصان ذات باری ہے یا نہیں اقنوم کے فرض سے کوئی محال لازم آتا ہے یا نہیں میرے نزدیک محال ہے باین ادلہ - **دلیل اول** یہ کہ فرض کرنا اقنوم ثانی کا مستلزم ہے جہل و نادانی اللہ کو اسواسطے کہ اقنوم ثانی کو علم و حکمت کہتے ہیں اور بمنزلہ صور علمیت جانتے ہیں اور انتقال اُسکا بدن مسیح میں مستلزم انفکاک عن ذات الباری ہے اور

انفکاک مستلزم جہل اور نادانی کو ہے اسلئے کہ مجسم اور متشکل بہ جسم مسیح ہونا کلمت اور علم وحکمت کا بدون امتیاز حقیقی اور انتقال کے متصور نہیں **دلیل دویم** یہ کہ فرض اقنوم ثانی کا مستلزم ہے ترکیب اور جسمیت اللہ کو اسواسطے کہ جب اقنوم ثانی یعنی کلمہ اور علم وحکمت مجسم ہوا جیسا کہ قانون ایمان نیقیہ میں مذکور ہے و تجسد من روح القدس اور صفات اللہ کی عین ذات ہیں یا اس طرح کہو کہ اقنوم ثانی عین ذات اقنوم اول ہے پس بمقتضاے اتحاد ذاتی لازم آیا تجسد اور تجسم اور ترکیب اللہ کی اور وہ حسب تشریحات مصرحہ کے محال ہے ۔۔

**دلیل سویم** یہ کہ اقنوم ثانی مستلزم ہے کثرۃ اقانیم کو بحسب کثرۃ الصفات اسلئے کہ جمیع صفات حقیقیہ ثبوتیہ باہم برابر ہیں پس جیسا کہ ایک صفت ثبوتی یعنی علم کو اقنوم علیحدہ فرض کیجئے تو لازم آتا ہے کہ اور سب صفات حقیقیہ ثبوتیہ کو بھی اقانیم علیحدہ فرض کرو ورنہ ترجیح بلا مرجح لازم آویگی حالانکہ مسیحی تین سے زیادہ اقانیم کے قائل نہیں ہیں +

**دلیل چہارم** یہ کہ فرض کرنا اقنوم ثانی کا مستلزم تعدد ذات کو ہے اسواسطے کہ جب اقانیم کو بحسب خواص متمیز بالذات تسلیم کیا اور تمیز مستلزم تعدد کو ہے پس لازم آیا کہ ہر ایک متمیز ذات ہو **دلیل پنجم** یہ کہ قائل ہونا اس امر کا کہ خلق نے عصیان کیا اب نے ہلاکت اور عقاب ابدی کا ارادہ کیا ابن نے معارضہ کیا اور مجسم ہوکر فہمایش کو آیا مستلزم حدوث اور بے حکمتی اب کو ہے اور یہی مستلزم تعدد اور امتیاز حقیقی کو ہے ذات اب اور ابن میں اسواسطے کہ معارض میں مرجوح ہونا ارادہ اب اور راجح ہونا ارادہ ابن کا دلیل بے حکمتی اور بے علمی مسلم الیہ ہے اور یہ علامت حدوث کی ہے اور اسی طرح مستلزم تعدد اور امتیاز حقیقی کو ہے لیکن کیا عجب ہے کہ علما مسیحی بے حکمتی اور بے علمی کو التزام کریں اور کہیں کہ علم مجسم ہوکر علیحدہ ہوا اب بے علم رہا اسواسطے کہ قول تثلیث اور بے علمی مساوی الاستحالہ ہیں جو اقوال علما مسیحی درباب تثلیث باہم متناقض ہیں اور انہیں دلیلوں سے صاحب استعداد دلائل کثیرہ استخراج کرسکتا ہے بدیں لحاظ میں زیادہ طول نہیں دیتا ہوں اور علما مسیحی نے جو خیال فرمایا ہے کہ نسبتیں اور خواص چار سے متجاوز نہیں ہوتے یہ خیال خام ہے میں بہت نکال دوں دیکھو منجملہ خواص یہ ہوسکتا ہے مثلاً ابن کے خواص سے قبول دیونت اور غلبہ علی الاب فی المعارضۃ اور معاذ اللہ ملعون ہونا اور معاذ اللہ من ذالک مصلوب ہونا اور معاذ اللہ من ذالک جہنمی ہونا قبول جسمیہ کے بدولت اور اسی طرح اب میں مثلاً تفویض دیونت مغلوبیۃ عن الابن فی الارادہ علی ہذا القیاس اور نکالتے جاؤ اور نسبت نکالنا تو بہت ہی سہل ہے کہ ذات کو مع ایک خاصہ کے ایک نسبت دو اور ذات کو مجموعہ دو خواص کے ساتھ اور نسبت دو اسی طرح مجموعات غیر متناہی نکالو مثلاً کہو فاعلیۃ الملعونیۃ ابن میں پائی جاتی ہے اور فاعلیۃ التوحید فی الملعونیۃ دوسری نسبت ہے وھکذا الی مالا نہایۃ لہ اور یہی دلائل بہ نسبت فرض اقنوم ثالث جاری ہیں اور اس کے ابطال فرض پر دال ہیں

## بحث دوم اقنوم ثانی کے بیان میں

معلوم ہو وے کہ تشریح وتوضیح اقنوم ثانی کے مقدمہ میں مذکور ہوئی اب مجھے تشخیص اس امر کی ضروری ہوئی

بحث دوم در اقنوم ثانی

کہ تولید اقنوم ثانی کی اقنوم اول سے اور مجسم اور منتقل ہونا اُسکا بدن مسیح میں سے ممکن ہے یا محال میرے نزدیک محال ہے اولاً اسواسطے کہ مستلزم اقانیم غیر متناہیہ کو ہے وجہ ملازمت یہ ہے کہ ابن کو بھی علم ضرور ہے اُسکے واسطے بھی ایک صورت علمیہ چاہیئے اسلئے کہ علم صفت کمال ہے اور ثبوت ہر صفت کمال کا ابن کو ضرور ہے پس چاہیئے کہ اقنوم ثانی اُسے تولید دے اور یہ صورت علمیہ ابن الابن اور اقنوم ثالث ٹھہرے اسی طرح اسمیں کلام کریں گے کہ اسے بھی علم ضرور ہے اسلئے کہ صفت کمال ہے اور وہ صورت علمیہ تولید پاویگی اقنوم ثالث یعنے ابن الابن سے اور ابن ابن الابن کہلاویگا وھکذا الی ما لانہایۃ لہٗ بلکہ لازم آتا ہے کہ روح القدس بھی غیر متناہی نکلیں اور سب اقانیم الٰہی ٹھہریں اسواسطے کہ ہر اب اور ابن ایک روح القدس نکلیگا۔ **ثانیاً** اسواسطے کہ فرض اقنوم ثانی مستلزم جہل الٰہی یا دور یا تسلسل کو ہے وجہ ملازمت یہ ہے کہ تولید اقنوم ثانی کی اقنوم اول سے بلا سبق علم یا بسبق علم شق اول مستلزم جہل کو ہے اور شق ثانی پر پوچھینگے کہ وہ علم عین اقنوم ثانی ہے یا غیر اول مستلزم دور کو ہے اور ثانی مستلزم تسلسل کو کہ پھر اُس میں کلام کئے جاوینگے کہ علم العلم بسبق علم مغائر متولد ہوا وہکذا الی ما نہایۃ لہٗ ✦

**ثالثاً** اسواسطے کہ مجسم ہونا اقنوم ثانی یعنی صفت علم کا مستلزم ہے وجود استقلالی کو اور وجود استقلالی صفت کا بدیہ محال پس مجسم ہونا صفت علم یعنے اقنوم ثانی کا بھی محال ہے علے ہذا القیاس ہزاروں دلیلیں ابطال کی اصول موضوعہ مسیحیوں پر وارد ہوسکتی ہیں صاحب استعداد اصول مذکورہ مقدمہ پر نظر رکھی اور دلائل ابطال نکالنا چاہیئے ✦ آپ اقوال علماء مسیحی ملاحظہ ہوں کہ ارئیس جو قسیس اسکندریہ بعہد قسطنطین سنہ ۳۲۵ء میں تھا اقنوم ابن کو حادث اور مخلوق اور موجود علیحدہ اور کمتر تسلیم کرتا تھا اور اعتقاد رکھتا تھا کہ اب قدیم اور ابن جسکو کلمہ کہتے ہیں حادث اور اب نے بتوسط ابن آسمان و زمین و جملہ اشیا پیدا کیں پھر ابن نے روح القدس اور بطن مریم سے ظہور پکڑا اور مسیح کہلایا اور ابن افضل مخلوقات ہے اور مسیح مجموعہ حکمت اور بدن کا ہے کہ یہ دونو حادث ہیں اور یونومیان اور سیمی اریسیس اور بوسیبیان وغیرہ فرقوں کا بھی اسی پر ایمان رہا اور فرقہ ارمن الوہیت مسیح کا منکر ہے پس معلوم ہوا کہ عیسائیوں میں بھی یہ اصول ایمان نہیں ہے ✦

## بحث سوم اقنوم ثالث کے بیان میں

بحث سوم اقنوم ثالث کے بیان میں

معلوم کرنا چاہیئے کہ تشریح اقنوم ثالث کی بھی پہلے گزر چکی ہے اب تشخیص اس امر کی چاہیئے کہ تولید اسکے اب اور ابن سے ممکن ہے یا محال میرے نزدیک بچند وجہ محال ہے ✦

**وجہ اول** یہ کہ جب اب اور ابن سے اسکی تولید ہوئی اور دو کی طرف احتیاج فی التولید ہوئی تو قدیم نہیں ہوسکتی جب قدیم اور مستغنی عن المولد نہیں تو اتحاد بذات باری بھی نہیں ✦

**وجہ دوم** کہ اب اور ابن تولید دینی میں مستقل ہیں یا غیر مستقل بلکہ مجموعہ من حیث المجموعہ کو استقلال فی التولید ہے اول مستلزم ہے تحصیل حاصل کو ثانی مستلزم نقص اَب اور ابن کو ہے +

**وجہ سوم** یہ کہ جس مرتبہ ذات میں اب نے ابن کو تولید دی اس مرتبہ میں روح القدس کی تولید بھی ہوئی تھی یا نہیں بلکہ اُس مرتبہ کے بعد تولید ہوئی شق اول پر تولید اقنوم ثالث کی خاص اَب سے لازم آئی نہ اب اور ابن سے اور شق ثانی پر لازم آتا ہے تعطل اقنوم اول کا عن ایجاد الاقنوم الثالث و تولیدہ فی مرتبۃ الذات وتاخر الاقنوم الثالث عن الاقنوم الاول بمرتبتین ومہوینا فی شان الالوہیتہ وخلاف معتقداتہم + **وجہ چہارم** یہ کہ اگر روح القدس کی تولید اور انبثاق اللہ یعنے اقنوم اول سے ہو تو اقانیم غیر متناہیہ اور روح القدس غیر متناہی لازم آوینگے وجہ ملازمت یہ ہے کہ روح القدس جب خود الٰہ ہوا تو ضرور ہوا کہ وہ بھی منبثق ہو اور اپنے مشابہ کو تولید دے کہ وہ بھی روح القدس کہلاوے ورنہ الوہیت روح القدس واتحاد بذات الٰہی باطل ہو اسی طرح اُسمیں کلام کرینگے کہ روح القدس ثانی بھی آلہ ہے وہ بھی منبثق وھکذا الی غیر النہایۃ اور واضح رہے کہ منشا ان جمیع ایرادات اور استحالات کا یہ ہے کہ علماء مسیحی باوصف قول باتحاد ذاتی کے تولیدات اور خواص اور نسب سے تینوں اقنوموں کو متمیز کرتے ہیں اور مورد آفات ٹھیرتے ہیں اور واضح رہے کہ جب ہم ذات اللہ تعالیٰ میں کثرت اقانیم باطل کر چکے تو ہمکو ابطال اقنوم ثانی اور اقنوم ثالث کی بخصوصہ کچھ حاجت نہ تھی لیکن اتمام حجت کو انہیں کی مسلمات پر گفتگو کی جاتی ہے کہ کوئی عذر باقی نہ رہے ۔ خداوند تعالےٰ اپنے فضل اور کرم سے بطفیل حضرت خاتم النبیین و رسول رب العٰلمین وشفیع المذنبین صلے اللہ علیہ وسلم اپنے کے ہم جمیع اہل اسلام واہل کتاب کو وہ افعال واقوال حمیدہ مرحمت فرماوے جس میں وہ خوشنود ہو ۔ آمین ثم آمین والحمد للہ الذی ذی الانعام والصلوٰۃ والسلام علےٰ رسول اللہ سید الانام وآلہ واصحابہ الکرام علےٰ من اتبع الہدیٰ

## خاتمۃ الطبع

نحمدہ اللہ علی توفیقہ ونسئالہ ھدایۃ طریقہ ونصلی علےٰ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین

بعد حمد وصلوٰۃ کے خادم الفقرا والعلما حاجی محمد مصطفےٰ بن حاجی احمد یار صاحب مرحوم قرشی فاروقی کہتا ہے کہ میرا مدت دراز سے ارادہ تھا کہ کوئی کتاب مختصر درباب رد نصاریٰ کے دستیاب ہووے تاکہ اُسکو واسطے افادہ عام وخاص گروہ اہل اسلام کے انطباع کرایا جاوے ناگاہ رسالہ راستی کا مقالہ مسمی بصمصام شبیر علی عنق اعدا عبد الکبیر تالیف ماہر علوم عقلیہ ونقلیہ مروج قواعد دین متین حامی شریعت حضرت رسول رب العالمین مولینا مولوی محمد بشیر الدین صاحب دام فیضکم دہلوی کا میری نظر سے گذرا مدعا دلی حاصل ہوا ۔ لہذا بسبب ایفاء وعدہ اپنے کے اور بسند عاء مولانا صاحب موصوف کے رسالہ مذکور مطبع افتخار دہلی میں چھپوایا تاکہ گروہ

اہل اسلام اپنے آل اولاد کو بذریعہ اسکے فریب پادریوں سے بچاوے +

تو بعض آخر کے واسطے احتیاج مسیح اور کفارہ آخر کے ہوسے اور جو کل اُٹھائے تو وجود امور غیر متناہیہ کا دفعۃ واحدۃ لازم آیا
اسلئے کہ گناہ جملہ عباد کے غیر متناہی ہیں واللازم باطل فالملزوم مثلہ۔ **دلیل دوازدہم** یہ کہ مسیح علیہ کا واسطے فہمائش کے مجسم
ہونا اور دنیا پر تشریف لانا مبطل کفارہ ہے اسلئے کہ اگر کفارہ ہونے تشریف لائے تھے تو زیادہ برگشتگی مخلوق کی ضرور تھی
تاکہ جلد صلیب نصیب ہوتی اور جس کام کو تشریف لائے تھے جلد سرانجام ہوتا نہ یہ کہ آسے کفارہ ہوتے اور لگے فہمائش کرنے تاکہ
لوگ نصیحت سمجھیں اور طاعت کریں اور کفارہ نہونے دیں **دلیل سیزدہم** یہ کہ تجسم و تجسد مسیح کا باارادہ کفارہ ہونیکے موجب نجات
مخلوق کا نہیں بلکہ باعث زیادہ تر عذاب کا ہے اسلئے کہ یہود نے اُنکی فہمائش پر کان نرکھی اور تکذیب و بے ادبیاں کیں اور مصلوب
کیا اور یہ حرکات بموجب تمہارے اعتقادات کے باعث زیادہ تر عذاب یہود کا ہے جیسا کہ اناجیل اربعہ ناطق ہیں اور نیز ظہور
علامات غضب الٰہی بعد صلیب کے اسی کے مؤید ہیں پس یہ کفارہ نہ ٹھہرا قیامت ٹھہری کہ عوض گناہ بخشے جانیکے اُلٹے گناہ گلے
بڑیں۔ **دلیل چہاردہم** یہ کہ اگر کفارہ صحیح ہو تو لازم آتا ہے کہ مسیح ابن اللہ نہ ٹھہریں بلکہ مجرمین ابن اللہ قرار پاویں اسواسطے کہ
اللہ تعالیٰ کو مجرموں کی زیادہ خاطر ہوئی کہ اُنکے بدلے معصوم کو ملعون کرکے جہنم میں عذاب دیا اور مجرموں کو نجات دی اور جسکی
خاطر زیادہ منظور ہو چاہیئے کہ وہ ابن اللہ ٹھہرے **دلیل پانزدہم** یہ کہ کفارہ باطل ہے اسلئے کہ موجب تجسد و تجسیم کا اور باعث عباد
کے گناہ اُٹھانیکا یا مقتضائے رحمت الٰہی ہے یا مکر اور فریب و دونو شقین باطل اسواسطے کہ شق اول پر حاجت تجسد و تجسم و کفارہ کی
نہیں اور ثانی صفت نقص و نیز خلاف عدل ہے **دلیل شانزدہم** یہ کہ کفارہ محال ہے اسواسطے کہ مستلزم ہے مغلوبی خالق اور غلبہ
مخلوق کو وجہ ملازمت یہ ہے کہ جبتک مسیح ابن اللہ اور الٰہ رہے جبتک عباد پر قادر رہے اور عباد مقدور اور مغلوب رہے اور جب مجسم ہوئے
تو خود مغلوب ہوئے کہ صلیب پر لٹکے اور مخلوق کا اس سے زیادہ اور کیا غلبہ ہوگا کہ خالق کو بجبر و تعدی صلیب دی **دلیل ہفدہم**
یہ کہ کفارہ باطل ہے اسواسطے کہ تجسم اور تذلل اور خواری جو وقت صلیب کی ظہور میں آئی اور ملعون ہونا اور جہنم میں جانا اور عذاب پانا
خلاف شان الوہیت ہے یا مقتضی شان الوہیت اگر خلاف ہے تو یا الوہیت مسیح کی یا تجسم مسیح کا باطل ہے وکلاھما
مسلمان عندکم اور اگر مقتضی ہے تو لازم آتا ہے کہ اب اور روح القدس بھی مجسم ہوں اور اوصاف مذکورہ قبول فرماویں اور فدیہ
ہوں وھی ایضاً خلاف معتقدکم **دلیل ہژدہم** یہ کہ اگر کفارہ صحیح ہو تو لازم آتا ہے کہ بعد کفارہ ہونیکے کسی اور کو گناہ بخشوانے جایز نہوں
واللازم باطل فکذا الملزوم وجہ ملازمت حسب تقریر مسئلہ کفارہ کے ظاہر ہے اور وجہ بطلان لازم کی یہ ہے کہ اناجیل اربعہ میں موجود ہے کہ مسیح نے
حواریوں سے یہ فرمایا کہ تم بروح القدس جسکے گناہوں کو تم بخشواؤ گے بخشے جاوینگے جس کے تم نہ بخشواؤ گے نہ بخشے جاوینگے
**دلیل نوزدہم** ۔ یہ کہ مسیح بموجب اعتقاد مسیحیوں کے عدالت کرینگے میں پوچھتا ہوں کہ من حیث الجسم کرینگے یا من حیث
الروح اور کفارہ مبطل دونو قسم عدالت کو ہے اسواسطے کہ جب مسیح خود کفارہ اٹھا چکے اور عذاب پا چکے ۔
اور روح اور تمام عالم کو نجات دے چکے تو جملہ مراتب عدالت طے ہوئے اب کیا باقی رہا جسکی عدالت کرینگے اور بھی لازم
آتا ہے کہ اب بھی اپنے رو برو سزا پانے کو آویں اسواسطے کہ جمیع گنہگاروں کا واسطے سزا پانیکے مسیح کے روبرو حاضر ہونا ضرور ہے
اور مسیح العیاذ باللہ مجموعہ عصیات و عصیان ہیں **دلیل بستم** یہ کہ اگر کفارہ نجات کو کافی ہے تو لازم ہے کہ کوئی فرقہ مسیحیوں کا
تکفیر مسیحی گر کرے اسواسطے کہ سب فرقے ناجی ہیں سو کا فر حالانکہ فرقہ پروٹسٹنٹ کا تھلک کی تکفیر کرتا ہے اور فرقہ کا تھلک کا

فرقہ پروٹسٹنٹ کی تکفیر کرتا ہے اور عذاب دائمی کا قایل ہے اور جو نجات کو کافی نہیں تو کفارہ کفارہ نہوا کہ غیر مقبول ہوا

**دلیل بست یکم** - یہ کہ کفارہ مسیح کا اللہ نے قبول کیا یا نہیں اگر قبول کیا تو یہ قول مسیح کا حواریوں کو کہ جسکے تم (۱۰) ۵ تم بخشواؤ گے بخشے جاوینگے جسکے تم نہ بخشواؤ گے نہ بخشے جاوینگے خلاف واقع اور کذب ٹھہرا اور جو قبول نہیں کیا تو معاذ اللہ ملعونی رائیگان اور صلیب کی تکلیف اور عذاب جہنم کی محنت مسیح پر بے فایدہ ہوئی اور فائدہ تجسم و تجسیم ابن اللہ کا لغو گیا اور مخلوق محتاج کفارہ ثانی کی رہی ہائے مفت میں جان گئی

**دلیل بست و دوم** یہ کہ بموجب تقریر کفارہ کے جیسا کہ مینے اوپر مصرح لکھا ہے تخصیص کفارہ کی کسو کے ساتھ نہیں اور یہی بات اقوال قدماء مسیحوں سے ثابت ہے چنانچہ قول امین ایمان بھی اسی پر گواہ ہیں کہ مسیح سب مخلوق کے منجی اور سب کے گناہوں کے کفارہ ہیں اس حالت میں مسیحوں کو کسی فرقہ اور کسی ملت پر طعن اور الزام کی جا نہیں کیونکہ وہ سب شریک نجات و کفارہ مسیح ہیں علی الخصوص اہل اسلام کہ مومن مسیح ہیں

**دلیل بست سوم** یہ کہ فعل نبی کا امت کو واجب ہے یا مباح لیس جو کچھ نبی کرے وہ امت کو بھی کرنا چاہیئے بعد اس تمہید کے میں کہتا ہوں کہ کفارہ باطل ہے اگر علماء مسیحی مسئلہ کفارہ صحیح جانتے ہیں تو ضرور لازم ہے کہ ایک ایک مرتبہ سب عیسائی بھی اقتداء للمسیح جہنم کی سیر کر آویں اور جہنمی کے نفقا کو بدنجا نیں بلکہ کہنے والے کے ممنون ہوں کہ مسیح کے منصب میں شریک کیا واللازم ایضا فکذا الملزوم خوب صاحب یہ بہت اچھا کفارہ ہے کہ جسمیں سے بکفارہ بچانا ضرور ہے وہاں کی راہ دکھا دیں یعنی اپنی تمام امت کو جہنم میں جانے کی ہدایت فرما دے اور اپنی جان مفت میں گنوا دے اور بہت دلائل قویہ کفارہ کے باطل ہونے پر ہو سکتے ہیں لیکن بباعث طول ہونے رسالے کے انہیں پر اکتفا کیا جو شخص فہیم ہوگا انہیں سے کچھ کر راہ راست پر بعون ایزدی آئیگا +

## باب دوسرا اس بیان میں کہ اطلاق ابن اللہ کا حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر حقیقۃً درست ہے یا نہیں - (عقیدہ علماء محمدی)

باب دوم در بیان اطلاق ابن اللہ [illegible]

اہل اسلام کہتے ہیں کہ ابن بمعنی مولود کے ہے اور اطلاق ابن اللہ کا کسی پر درست نہیں ہے پس حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہ خود انجیل میں اپنے تئیں بلفظ ابن الانسان تعبیر کرتے ہیں بلاشبہ درست نہیں اور اگر وجود اس اطلاق کا انجیل میں ہے تو بطریق مجاز نہ حقیقت **عقیدہ علماء مسیحی** اور علماء مسیحی مدعی ہیں کہ اطلاق ابن کا بمعنی مولود مسیح پر حقیقۃً درست ہے

**جواب علماء محمدی** اور اس مطلب پر بھی کوئی دلیل عقلی نہیں پیش کرتے ہیں بلکہ دلیل عقلی سے دست کش ہو کر حصر بکتب مقدسہ کرتے ہیں اور اس دعوی کو یوں توضیح کرتے ہیں **بیان عقیدہ علماء مسیحی** - معلوم کرنا چاہیئے کہ اطلاق ابن کا مسیح پر بمعنی متعارف جیسا کہ انسان پر اطلاق کرتے ہیں کہ زید ابن عمرو ہے کفر اور ضلالت ہے اور یہ قایل ہونا کہ تولد مسیح کا اللہ سے ایسا ہے جیسا کہ انسان سے انسان یا حیوان سے حیوان تولید پاوے گمراہی اور بے دینی ہے بلکہ اللہ اور مسیح میں ایک ایسا علاقہ ہے کہ وہ باپ اور بیٹے کے لفظ سے ادا ہوتا ہے اور بلفظ اب اور ابن تعبیر کیا جاتا ہے اور بلفظ تولید اسے لفظ کرتے ہیں اور یہ تولید روحانی ہے نہ جسمانی اور اراد حقیقت اس علاقہ ابنیت اور تولید کی اللہ نے اپنے کلام میں

بیان عقیدہ علماء مسیحی و جواب [illegible]

